ہم غزال اک ختن زمیں کے ہیں
زخم خوردہ کسی حسیں کے ہیں

اے شکنجِ غمِ جہاں، ہم لوگ
شکنِ زلفِ عنبریں کے ہیں

اشک بے تاب ہیں سرِ مژگاں
تذکرے اس کی آستیں کے ہیں

ہے عجب انقلابِ وقت کہ اب
وہ کہیں کے ہیں، ہم کہیں کے ہیں

شہرِ محنت میں بھی ہیں یاد وہ اشک
اب جو قطرے مری جبیں کے ہیں



اے خوش اندیشگانِ عیشِ یقیں
ہم بھی اک دل شکن یقیں کے ہیں

آ بسے ہیں ترے دیار سے دور
رہنے والے تو ہم وہیں کے ہیں

غم ہائے روزگار میں الجھا ہوا ہوں میں
اس پر ستم یہ ہے اُسے یاد آ رہا ہوں میں

ہاں اس کے نام میں نے کوئی خط نہیں لکھا
کیا اس کو یہ لکھوں کہ لہُو تھوکتا ہوں میں

کربِ غمِ شعور کا درماں نہیں شراب
یہ زہر بے اثر ہے اسے پی چکا ہوں میں

اے زندگی بتا کہ سرِ جادۂ شباب
یہ کون کھو گیا ہے کِسے ڈھونڈتا ہوں میں

اے وحشتو! مجھے اُسی وادی میں لے چلو
یہ کون لوگ ہیں یہ کہاں آ گیا ہوں میں

شعر و شعور اور یہ شہرِ شمار و شور
بس ایک قرض ہے جو ادا کر رہا ہوں میں



یہ تلخیاں یہ زخم یہ ناکامیاں یہ غم
ہے کیا ستم کہ اب بھی ترا مدعا ہوں میں

میں نے غمِ حیات میں تجھ کو بھُلا دیا
حُسنِ وفا شعار بہت بے وفا ہوں میں

عشق ایک سچ تھا، تجھ سے جو بولا نہیں کبھی
عشق اب وہ جھوٹ ہے جو بہت بولتا ہوں میں

معصوم کس قدر تھا میں آغازِ عشق میں
اکثر تو اس کے سامنے شرما گیا ہوں میں

دنیا مرے ہجوم کی آشوب گاہ ہے
اور اپنے اِس ہجوم میں تنہا کھڑا ہوں میں

وہ اہلِ شہر کون تھے وہ شہر تھا کہاں
اِن اہلِ شہر میں سے ہوں اِس شہر کا ہوں میں

# قطعات

ہے محبت حیات کی لذت
ورنہ کچھ لذتِ حیات نہیں
کیا اجازت ہے ایک بات کہوں؟
وہ .... مگر خیر کوئی بات نہیں

چاند کی پگھلی ہوئی چاندی میں
آؤ کچھ رنگِ سخن گھولیں گے
تم نہیں بولتی ہو؟ مت بولو
ہم بھی اب تم سے نہیں بولیں گے



مری جب بھی نظر پڑتی ہے تجھ پر
مری گلفام، جانِ دل رُبائی
مرے جی میں یہ آتا ہے کہ مَل دوں
ترے گالوں پہ نیلی روشنائی

وہ کسی دن نہ آسکے پر اُسے
پاس وعدے کو ہو نبھانے کا
ہو بسر انتظار میں ہر دن
دوسرا دن ہو اُس کے آنے کا

جو حقیقت ہے اُس حقیقت سے
دور مت جاؤ، لوٹ بھی آؤ
ہو گئیں پھر کسی خیال میں گم
تم مری عادتیں نہ اپناؤ

شرم ، دہشت ، جھجک ، پریشانی
ناز سے کام کیوں نہیں لیتیں
"آپ" ، "وہ" ، "جی" ، "مگر" یہ سب کیا ہے
تم مرا نام کیوں نہیں لیتیں

پسینے سے مرے اب تو یہ رومال
ہے نقدِ نازِ الفت کا خزینہ
یہ رومال اب مجھی کو بخش دیجیے
نہیں تو لائیے میرا پسینہ